# ⑩⑨ درود وسلام

حضرت سیدا حمد انصاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں یہ درود شریف نورانی ہے اور ایک لاکھ درود کے برابر ہے یعنی اس ایک درود شریف کا پڑھنا ایک لاکھ درود شریف کے برابر ہے مصیبتوں کو دور کرنے کے لئے اس کو پندرہ سو کی تعداد میں پڑھا جائے۔ کئی عارفوں کو اس درود شریف سے بے شمار فائدہ پہنچا ہے۔

حضرت ابن عابدین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے یہ کیفیت اس درود شریف سے ملی ہے میں نے اپنے مرشد عارف باللہ حضرت سید احمد بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے اس کو حاصل کیا ہے میرے مرشد نے اس کی کئی عارفین سے نسبت بتائی ہے۔

حضرت شیخ احمد الملول رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھ کو اس درود سے فائدہ پہنچا ہے بے شک یہ درود شریف ایک لاکھ درودوں کے برابر ہے، بے شک مصائب کو دور کرتا ہے، بے شک یہ عجیب ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا
مُحَمَّدِ نِ النُّوْرِ الذَّاتِيِّ وَالسِّرِّ السَّارِيْ
فِيْ سَائِرِ الْاَسْمَاءِ وَالصِّفَاتِ ط

"اے اللہ درود وسلام اور برکت بھیج سیدنا محمد مصطفٰے صلے اللہ علیہ وسلم پر جو نور ذاتی اور راز جاری ہیں تمام اسماء وصفات میں۔"